2011

Roll No. ______ Answer Sheet No. ______

Sig. of Candidate: ______ Sig. of Invigilator: ______

# اسلامیات (لازمی) ۔ ایس ایس سی-I

وقت: 20منٹ — حصّہ اول (کل نمبر:15)

نوٹ: حصہ اول لازمی ہے۔اس کے جوابات پرچے پر ہی دیے جائیں گے۔اس کو پہلے بیس منٹ میں مکمل کر کے ناظم مرکز کے حوالے کر دیا جائے۔کاٹ کر دوبارہ لکھنے کی اجازت نہیں ہے۔لیڈ پنسل کا استعمال ممنوع ہے۔

**سوال نمبر ۱:** دیے گئے الفاظ یعنی الف / ب / ج / د میں سے درست جواب کے گرد دائرہ لگائیں۔ہر جزو کا ایک نمبر ہے۔

(i) يَوْمَ الْفُرْقَانِ کے کیا معنی ہیں؟
الف۔ یوم عید ب۔ فیصلے کا دن ج۔ یوم خوشی د۔ غم کا دن

(ii) اَلرِّجْسَ کے کیا معنی ہیں؟
الف۔ پاکیزگی ب۔ ناپاکی ج۔ اچھائی د۔ صفائی

(iii) اَشِحَّةً کے کیا معنی ہیں؟
الف۔ بہادر ب۔ بزدل ج۔ سخت بخیل د۔ دشمن

(iv) اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ؀ یہ آیت کس سورۃ سے لی گئی ہے؟
الف۔ سورۃ الانفال ب۔ سورۃ الاحزاب ج۔ سورۃ البقرہ د۔ سورۃ الممتحنہ

(v) رَاعٍ کا کیا مطلب ہے؟
الف۔ چور ب۔ فرشتہ ج۔ مومن د۔ نگہبان

(vi) رشوت کا چلن کسی قوم میں اس وقت عام ہوتا ہے جب ________ ختم ہو جائے۔
الف۔ عقل و دانش ب۔ عدل و انصاف ج۔ ظلم و زیادتی د۔ خوف و ہراس

(vii) لوگوں میں اچھا وہ ہے جو لوگوں کو ________ دیتا ہے۔
الف۔ مال و دولت ب۔ نقصان ج۔ نفع د۔ اچھائی

(viii) اللہ تعالیٰ بہت سی قوموں کو ________ کی وجہ سے سربلندی عطا فرمائے گا۔
الف۔ قیاس ب۔ اجماع ج۔ قرآن د۔ حدیث

(ix) قرآن کریم میں کتنے مصارفِ زکوٰۃ بیان ہوئے ہیں؟
الف۔ چھ ب۔ چار ج۔ پانچ د۔ آٹھ

(x) طہارت کے لغوی معنی کیا ہیں؟
الف۔ وضو ب۔ نہانا ج۔ پاک ہونا د۔ صفائی

(xi) '' اگر شکر ادا کرو گے تو تمہیں اور زیادہ دیا جائے گا۔'' درج شدہ عبارت کیا ہے؟
الف۔ قول حضرت علیؓ ب۔ قول حضرت ابوبکرؓ ج۔ حدیث د۔ آیت

(xii) جہاد کے لغوی معنی کیا ہیں؟
الف۔ قتل کرنا ب۔ لڑائی ج۔ محنت اور کوشش د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(xiii) انسان کی تخلیق کا مقصد ________ ہے۔
الف۔ عیش و عشرت ب۔ دولت جمع کرنا ج۔ لوگوں پر حکمرانی کرنا د۔ اللہ کی عبادت کرنا

(xiv) وضو کے کتنے فرائض ہیں؟ الف۔ تین ب۔ چار ج۔ پانچ د۔ چھ

(xv) '' عَوْرَةٌ '' کے کیا معنی ہیں؟ الف۔ لڑکیاں ب۔ مرد ج۔ غیر محفوظ / کھلے د۔ عورت

---

برائے ممتحن : کُل نمبر: 15 حاصل کردہ نمبر: ______

------ 1SA-1105 ------

# ISLAMIYAT COMPULSORY SSC–I

**Time allowed: 2:40 Hours** **Total Marks Sections B and C: 60**

**NOTE:-** **Answer all the questions from Section 'B' and any two questions from Section 'C' on the separately provided answer book. Use supplementary answer sheet i.e. Sheet–B if required. Write your answers neatly and legibly.**

## SECTION – B (Marks 38)

**Q. 2 a. Translate any TWO of the following Quranic Verses:** **( 2 x 4 = 8 )**

(i) وَقَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ ۚ فَاِنِ انْتَهَوْا فَاِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○

(ii) اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○

(iii) قَدْ كَانَتْ لَكُمْ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ ۚ

**b. In the Quranic Verses and their translation given below write in detail the meanings of any FOUR underlined words:** **(4 x 2 =8)**

(i) يَسْــَٔلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۚ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ ۚ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُوْنُ قَرِيْبًا ○

**Translation:**
Men ask you of the Hour Say: The knowledge of it is with Allah only. What can convey (the knowledge) unto you? It may be that the Hour is near.

(ii) لَنْ تَنْفَعَكُمْ اَرْحَامُكُمْ وَلَآ اَوْلَادُكُمْ ۚ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۚ يَفْصِلُ بَيْنَكُمْ ۚ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○

**Translation:**
Your ties of kindred and your children will avail you naught upon the Day of Resurrection. He will decide between you. Allah is seer of what you do.

**c. Write short answers to any SIX of the following questions:** **(6 x 2 =12)**

(i) What is the method of taking bath?
(ii) What orders and manners have been given to the wives of the Holy Prophet (PBUH) in Surah Al-Ahzaab?
(iii) What order has been given about distribution of booty in surah Al-Anfal?
(iv) What does Migration mean?
(v) What is meant by شَرَّ الدَّوَآبِّ ?
(vi) How have the people who leap over the necks of others during the Friday prayer been condemned in Hadith?
(vii) What is the literal meaning of شکر ?

**Q. 3 Translate and explain any TWO of the given Ahadith and describe how they are related to our practical life:** **(2 x 5 =10)**

(i) اَلرَّاشِيْ وَالْمُرْتَشِيْ كِلَاهُمَا فِي النَّارِ۔

(ii) لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى يَكُوْنَ هَوَاهُ تَبَعًا لِّمَا جِئْتُ بِهٖ۔

(iii) كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَعِيَّتِهٖ ۔

## SECTION – C (Marks 22)

**Note:** **Attempt any TWO questions. Each question carries equal marks.** **(2 x 11 =22)**

**Q. 4** How many ways are there to express thanks to Allah? What its importance according to Quran and Hadith?
**Q. 5** Write a comprehensive note on the preservation (safeguard) and merits of the Holy Quran.
**Q. 6** Explain the importance and uses (مصارف)of Zakat in the light of Quranic teachings.

------ 1SA-1105------

2011

# اسلامیات (لازمی) ۔ ایس ایس سی-I

وقت: 2:40 گھنٹے — کل نمبر حصہ دوم اور سوم 60

نوٹ: حصہ "دوم" اور "سوم" کے سوالات کے جوابات علیحدہ سے مہیا کی گئی جوابی کاپی پردیں۔ حصہ دوم کے تمام اجزاء اور حصہ سوم میں سے کوئی سے دو (2) سوال حل کریں۔ ایکسٹرا شیٹ (Sheet-B) طلب کرنے پر مہیا کی جائے گی۔ آپ کے جوابات صاف اور واضح ہونے چاہئیں۔

## حصہ دوم (کل نمبر 38)

سوال نمبر۲: الف: مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو کا بامحاورہ ترجمہ کیجیے: (2x4=8)

(i) وَ قَاتِلُوْ هُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ" وَّيَكُوْ نَ الدِّيْنُ كُلُّه' لِلّٰهِ ۚ فَاِ نِ انْتَهَوْا فَاِ نَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ بَصِيْر" O

(ii) اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَه' يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا O

(iii) قَدْ كَانَتْ لَكُمْ اُسْوَةٌ" حَسَنَةٌ" فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ وَالَّذِيْنَ مَعَه' ۚ

ب: ذیل میں قرآنی آیات اوران کا ترجمہ دیا گیا ہے۔ ان میں سے کوئی سے چار خط کشیدہ الفاظ کا مفہوم واضح کیجیے: (2x4=8)

(i) يَسْئَلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۚ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ ۚ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُوْنُ قَرِيْبًا O

ترجمہ: لوگ تم سے قیامت کی نسبت دریافت کرتے ہیں (کہ کب آئے گی) کہہ دو کہ اس کا علم اللہ ہی کو ہے۔ اور تمہیں کیا معلوم ہے شاید قیامت قریب ہی آ گئی ہو۔

(ii) لَنْ تَنْفَعَكُمْ اَرْ حَا مُكُمْ وَلَآ اَوْلَا دُكُمْ ۚ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۚ يَفْصِلُ بَيْنَكُمْ ۚ وَا للّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْر" O

ترجمہ: قیامت کے دن نہ تمھارے رشتے ناطے کام آئیں گے اور نہ اولاد۔ اُس روز وہی تم میں فیصلہ کرے گا اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اس کو دیکھتا ہے۔

ج: مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے چھ سوالات کے مختصر جوابات لکھیں: (6x2=12)

(i) غسل کا طریقہ کیا ہے؟

(ii) سورۃ الاحزاب میں اللہ تعالیٰ نے رسول ﷺ کی ازواج مطہرات کو کن احکام وآداب کی تلقین فرمائی ہے؟

(iii) سورۃ الانفال میں مالِ غنیمت کی تقسیم کے بارے میں کیا حکم دیا گیا ہے؟

(iv) ہجرت کے کیا معنی ہیں؟

(v) ' شَرَّ الدَّوَآبِ ' سے کیا مراد ہے؟

(vi) حدیث مبارکہ میں نماز جمعہ کے دوران لوگوں کی گردنیں پھلانگنے والوں کی مذمت کس طرح کی ہے؟

(vii) شکر کے لغوی معنی کیا ہیں؟

سوال نمبر۳: کوئی سی دو احادیث کا ترجمہ وتشریح کرتے ہوئے ان کا ہماری عملی زندگی سے تعلق واضح کیجیے: (2x5=10)

(i) اَلرَّاشِيُّ وَ الْمُرْ تَشِيُّ كِلَا هُمَا فِي النَّار۔

(ii) لَا يُؤْمِنُ اَحَدُ كُمْ حَتّٰى يَكُوْنَ هَوَاهُ تَبِعاً لِّمَا جِئْتُ بِهٖ۔

(iii) كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُوْل" عَنْ رَّعِيَّتِهٖ ۔

## حصہ سوم (کل نمبر 22)

(کوئی سے دو سوال حل کیجیے۔ تمام سوالوں کے نمبر برابر ہیں۔) (2x11=22)

سوال نمبر۴: اللہ کا شکر ادا کرنے کے کتنے طریقے ہیں؟ نیز قرآن وسنت کے مطابق شکر کی کیا اہمیت ہے؟

سوال نمبر۵: قرآن مجید کی ، حفاظت اور فضائل پر جامع نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر۶: قرآنی تعلیمات کی روشنی میں زکوٰۃ کی اہمیت اور مصارف بیان کیجیے۔

------ 1SA-1105 ------

2011

Roll No. | | | | | | |        Answer Sheet No.______

Sig. of Candidate.______        Sig. of Invigilator.______

# MATHEMATICS SSC–I

## SECTION – A (Marks 15)

**Time allowed: 20 Minutes**

**NOTE:-** **Section–A is compulsory. All parts of this section are to be answered on the question paper itself. It should be completed in the first 20 minutes and handed over to the Centre Superintendent. Deleting/overwriting is not allowed. Do not use lead pencil.**

**Q. 1** **Circle the correct option i.e. A / B / C / D. Each part carries one mark.**

(i) The domain of $R = \{(1,2),(2,3),(0,4)\}$ is ______.
A. $\{2,3,4\}$ B. $\{1,2,0\}$ C. $\{1,2,3\}$ D. $\{1,3,4\}$

(ii) Point $(1,-2)$ lies in the quadrant ______.
A. IV B. III C. II D. I

(iii) The number $\pi$ used in the circumference and area of circle is a / an ______ number.
A. Real number B. Whole number
C. Irrational number D. Rational number

(iv) There exist a closure property w.r.t ______ in {0,1}.
A. Division B. Multiplication C. Subtraction D. Addition

(v) Aljabar-wal-Muqabla has been written by ______.
A. Jobst Burgi B. John Napier C. Al-Khwarizmi D. Henry Briggs

(vi) The standard form of $2.35 \times 10^{-2}$ is ______
A. 1000 B. 700 C. 0.0235 D. 500

(vii) $(x-6)(x-4) =$ ______.
A. $x^2 - 10x + 24$ B. $x^2 + 10x - 24$
C. $x^2 - 10x - 24$ D. $x^2 + 10x + 24$

(viii) $(7-\sqrt{2})\,(7+\sqrt{2}) =$
A. 48 B. 36 C. 25 D. 45

(ix) What will be the factorization of $3x^2 - x - 2$ ______
A. $(x-1)(3x-2)$ B. $(x-1)(3x+2)$
C. $(x+1)(3x+2)$ D. $(x+1)(3x-2)$

(x) What will be added to $9a^2 - 12ab$ to make it a complete square?
A. $-16b^2$ B. $16b^2$ C. $4b^2$ D. 6

(xi) If $\begin{bmatrix} x & 3 \\ 3 & 5 \end{bmatrix} = \begin{bmatrix} 6 & 3 \\ 3 & 5 \end{bmatrix}$, then $x =$ ______
A. 0 B. 3 C. 5 D. 6

(xii) If $a = b$ , $b = a$ , then $a = c$ . It is called______.
A. Postulates B. Axiom C. Given D. None of these

(xiii) The diagonals of a parallelogram ______ each other.
A. Are parallel to B. Are congruent to
C. Bisect at right angle D. Bisect

(xiv) There are ______ basic elements of triangle.
A. Six B. Five C. Four D. Three

(xv) If a transversal cuts two parallel lines, the pairs of corresponding angles so formed are ______ in number.
A. Five B. Four C. Three D. Two

______

**For Examiner's use only:**

**Total Marks:** 15

**Marks Obtained:**

------ 1SA-1109 (L) ------

2011

Roll No. | | | | | | |

Answer Sheet No. ______________

Sig of Candidate: ______________

Sig: of Invigilator: ______________

# ریاضی ایس ایس سی - I

## حصّہ اوّل (کل نمبر: 15)

وقت: 20 منٹ

نوٹ: حصّہ اوّل لازمی ھے ۔ اس کے جوابات پرچے پر ہی دیے جائیں گے۔اس کو پہلے بیس منٹ میں مکمل کرکے ناظم مرکز کے حوالے کر دیا جائے۔ کاٹ کر دوبارہ لکھنے کی اجازت نہیں۔ لیڈ پنسل کا استعمال ممنوع ھے۔

سوال نمبر1: دیےگئے الفاظ یعنی الف،ب،ج،د میں سے درست جواب کے گرد دائرہ لگائیں۔ ہر جزو کا ایک نمبر ھے۔

(i) $\{(1,2),(2,3),(0,4)\} = R$ کی ڈومین کیا ھے؟

الف: $\{1,3,4\}$ ب: $\{1,2,3\}$ ج: $\{1,2,0\}$ د: $\{2,3,4\}$

(ii) نقطہ $(1,-2)$ کس ربع میں ہوگا؟

الف: I ب: II ج: III د: IV

(iii) دائرے کے محیط اور رقبے کے سلسلے میں ایک عدد $\pi$ استعمال ہوتا ھے جو ________ عدد ھے۔

الف: ناطق عدد ب: غیر ناطق عدد ج: مکمل عدد د: حقیقی عدد

(iv) $\{0,1\}$ میں خاصیت بندش بلحاظ ________ پا ئی جاتی ھے۔

الف: جمع ب: منفی ج: ضرب د: تقسیم

(v) الجبر والمقابلہ کس کی تصنیف ھے؟

الف: ہنری برگز ب: الخوارزمی ج: جان نیپیر د: جابسٹ برگی

(vi) عام ترقیم میں $2.35\times10^{-2}$ کو ________ لکھا جاتا ھے۔

الف: 500 ب: 0.0235 ج: 700 د: 1000

(vii) $(x-6)(x-4) =$ ________

الف: $x^2+10x+24$ ب: $x^2-10x-24$

ج: $x^2+10x-24$ د: $x^2-10x+24$

(viii) $(7-\sqrt{2})(7+\sqrt{2}) =$ ________

الف: 45 ب: 25 ج: 36 د: 48

(ix) $3x^2-x-2$ کی تجزی کیا ہوگی؟

الف: $(x+1)(3x-2)$ ب: $(x+1)(3x+2)$

ج: $(x-1)(3x+2)$ د: $(x-1)(3x-2)$

(x) $9a^2-12ab$ میں کیا جمع کیا جائے کہ جملہ مکمل مربع بن جائے؟

الف: 6 ب: $4b^2$ ج: $16b^2$ د: $-16b^2$

(xi) اگر $\begin{bmatrix}6 & 3\\ 3 & 5\end{bmatrix} = \begin{bmatrix}x & 3\\ 3 & 5\end{bmatrix}$ تو $x =$ ________

الف: 6 ب: 5 ج: 3 د: 0

(xii) اگر $a=b$ اور $b=c$ ہو تو $a=c$ ، اصول ________ ھے۔

الف: معلوم ب: متعارفہ

ج: موضوعہ د: درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(xiii) متوازی الاضلاع کے وتر باہم ________

الف: تنصیف کرتے ہیں ۔ ب: قائمہ زاویہ پر تنصیف کرتے ہیں ۔

ج: متماثل ہوتے ہیں ۔ د: متوازی ہوتے ہیں ۔

(xiv) ایک مثلث کے ________ بنیادی اجزاء ہوتے ہیں۔

الف: 3 ب: 4 ج: 5 د: 6

(xv) اگر ایک خط دو متوازی خطوط کو کاٹے تو متناظرہ زاویوں کے ________ جوڑے بنتے ہیں۔

الف: دو ب: تین ج: چار د: پانچ

..............................

برائے ممتحن: کل نمبر: 15

حاصل کردہ نمبر: ______

------ 1SA-1109 (L)------

# MATHEMATICS SSC–I

**Time allowed: 2:40 Hours** **Total Marks Sections B and C: 60**

**NOTE:- Answer any twelve parts from Section 'B' and any three questions from Section 'C' on the separately provided answer book. Use supplementary answer sheet i.e. Sheet–B if required. Write your answers neatly and legibly.**

## SECTION – B (Marks 36)

**Q. 2 Answer any TWELVE parts. All parts carry equal marks.** **( 12 x 3 = 36 )**

(i) Find the value of x and y if $(x-2,\ 2)=(4\ ,\ y+1)$

(ii) If $A=\{1,2,3\}$ and $B=\{2,3,4\}$ then write a binary relation R in A and for A x B when $R=\{(x,y)|x\in A\wedge y\in B\wedge y>x\}$

(iii) Simplify: $\sqrt{(-xyz)^4}$

(iv) Simplify: $\left(\dfrac{x^b}{x^c}\right)^{1/bc} \times \left(\dfrac{x^c}{x^a}\right)^{1/ac} \times \left(\dfrac{x^a}{x^b}\right)^{1/ab}$ , $x \neq 0$

(v) Find the value of x from the following statement: $\log_{81} 9 = x$

(vi) Evaluate with the help of logarithms. $\dfrac{(8.97)^2 \times (1.059)^3}{57.7}$

(vii) What should be added to $4x^3-10x^2+12x+6$ so that it becomes exactly divisible by $2x+1$?

(viii) For what value of m is $x-5$ a factor of the polynomial $6x^3-5x^2-16x+m$.

(ix) Find the value of $x^3+y^3+z^3-3xyz$ when $x^2+y^2+z^2=69$ and $x+y+z=13$.

(x) Factorize: $x^4+4$

(xi) Factorize : $8x^3-6x-9y+27y^3$

(xii) Find H.C.F by division method $2x^3-9x^2+9x-7$ ; $x^3-5x^2+5x-4$

(xiii) Find L.C.M by factorization $l^2-m^2$ , $l^4-m^4$ , $l^6-m^6$

(xiv) Simplify: $\dfrac{1}{x^2-3x+2}+\dfrac{1}{x^2-5x+6}+\dfrac{2}{x^2-4x+3}$

(xv) Find the square root of $\left(x^2+\dfrac{1}{x^2}\right)^2-4\left(x+\dfrac{1}{x}\right)^2+12,\ (x\neq 0)$

(xvi) If $P=\begin{bmatrix}3 & -4\\ -4 & 3\end{bmatrix}$ and $Q\begin{bmatrix}a & -6\\ -6 & a\end{bmatrix}$ then prove that $P^t=P$ and $Q^t=Q$

(xvii) Use Cramer's rule to solve: $5x+2y=1$ ; $3x-y=-4$

(xviii) Factorize with the help of factor theorem $x^3-11x^2+38x-40$

## SECTION – C (Marks 24)

**Note: Attempt any THREE questions. All questions carry equal marks.** **(3 x 8 = 24)**

**Q. 3** Draw altitudes of $\Delta LMN$ in which $m\angle L=60^O$ , $m\angle M=45^O$ and $LM=7.1cm$

**Q. 4** Prove that any point inside an angle, equidistant from its arms, is on the bisector of it.

**Q. 5** Prove that if in any correspondence of two triangles, two angles and one side of a triangle are congruent to the corresponding two angles and one side of the other, the triangles are congruent.

**Q. 6** Prove that an exterior angle of triangle is greater in measure than either of its opposite interior angles.

----- 1SA-1109 (L) -----

2011

# ریاضی ایس ایس سی -I

وقت : 2:40 گھنٹے

کل نمبرحصہ دوم اور سوم:60

نوٹ: حصّہ دوم اور سوم کے جوابات علیحدہ سے مہیا کی گئی جوابی کاپی پر دیں۔ حصّہ دوم کے بارہ اجزاء حل کیجیے اور حصّہ سوم میں سے کوئی سے تین سوال حل کیجیے۔ ایکسٹرا شیٹ طلب کرنے پر مہیا کی جائے گی۔آپ کے جوابات صاف اور واضح ہونے چاہئیں۔

## حصّہ دوم( 36نمبر)

سوال نمبر2: کو ئی بارہ(12) اجزاء حل کیجیے۔ تمام اجزاء کے نمبر یکساں ہیں۔ (12 x 3= 36)

(i) x اور y کی قیمتیں معلوم کیجیے جبکہ $(x-2,2)=(4,y+1)$

(ii) اگر $A=\{1,2,3\}$ اور $B=\{2,3,4\}$ تو A اور A x B میں ثنا ئی ربط R لکھیں جب کہ
$R=\{(x,y)\,|\,x\in A\wedge y\in B\wedge y>x\}$

(iii) مختصر کریں $\sqrt{(-xyz)^4}$

(iv) مختصر کیجیے $\left[\frac{x^b}{x^c}\right]^{\frac{1}{bc}}\times\left[\frac{x^c}{x^a}\right]^{\frac{1}{ac}}\times\left[\frac{x^a}{x^b}\right]^{\frac{1}{ab}}$ , $x\neq 0$

(v) x کی قیمت معلوم کریں $\log_{81}9=x$

(vi) لوگارتھم کی مدد سے حل کیجیے $\frac{(8.97)^2\times(1.059)^3}{57.7}$

(vii) $4x^3-10x^2+12x+6$ میں کیا جمع کیا جائے کہ یہ $2x+1$ پر پورا پورا تقسیم ہو جائے۔

(viii) معلوم کیجیے کہ $m$ کی کس قیمت کے لیے $x-5$ کثیر رقمی $6x^3-5x^2-16x+m$ کا جزو ضربی ھے؟

(ix) $x^3+y^3+z^3-3xyz$ کی قیمت معلوم کیجیے جب کہ: $x+y+z=13$ , $x^2+y^2+z^2=69$

(x) تجزی کیجیے $x^4+4$

(xi) تجزی کیجیے $8x^3-6x-9y+27y^3$

(xii) عادِ اعظم بذریعہ تقسیم معلوم کیجیے $x^3-5x^2+5x-4$ ; $2x^3-9x^2+9x-7$

(xiii) ذواضعاف اقل بذریعہ تجزی معلوم کیجیے $l^2-m^2$ , $l^4-m^4$ , $l^6-m^6$

(xiv) مختصر کیجیے $\frac{1}{x^2-3x+2}+\frac{1}{x^2-5x+6}+\frac{2}{x^2-4x+3}$

(xv) جذر معلوم کیجیے $\left(x^2+\frac{1}{x^2}\right)^2-4\left(x+\frac{1}{x}\right)^2+12$ , $(x\neq 0)$

(xvi) اگر $P=\begin{bmatrix}3 & -4\\ -4 & 3\end{bmatrix}$ اور $Q=\begin{bmatrix}a & -6\\ -6 & a\end{bmatrix}$ ہو تو ثابت کیجیے کہ $P^t=P$ اور $Q^t=Q$

(xvii) مندجہ ذیل مساواتوں کو کریمر کے طریقے سے حل کیجیے $3x-y=-4$ ; $5x+2y=1$

(xviii) مسئلہ تجزی کی مدد سے تجزی کیجیے $x^3-11x^2+38x-40$

## حصّہ سوم (کل نمبر 24)

کوئی سے تین سوال حل کیجیے ہر سوال کے نمبر برابر ہیں۔ (3 x 8 = 24)

سوال نمبر3: $\Delta LMN$ کے ارتفاع کھینچیے جس میں $m\angle L=60^\circ$ , $m\angle M=45^\circ$ and $LM=7.1cm$

سوال نمبر4: ثابت کیجیے کہ اگر کسی زاویے کے اندرونے میں ایک نقطہ اس کے بازوؤں سے مساوی الفاصلہ ہو تو وہ نقطہ اس زاویے کےناصف پر واقع ہوتا ہے۔

سوال نمبر5: ثابت کیجیے کہ اگر دو مثلثوں کی کسی مطابقت میں ایک مثلث کے دو زاویے اور ایک ضلع دوسری مثلث کے متناظرہ زاویوں اور ایک ضلع کے متماثل ہوں تو وہ مثلثیں متماثل ہوتی ہیں۔

سوال نمبر6: ثابت کیجیے کہ مثلث کا بیرونی زاویہ اپنے مخالف اندرونی زاویوں میں سے ہر ایک سے مقدار میں بڑا ہوتا ہے۔

---

------ 1SA-1109 (L)------

2011

Roll No. ______

Answer Sheet No.______

Sig. of Candidate.______

Sig. of Invigilator.______

# PHYSICS SSC–I

## SECTION – A (Marks 12)

**Time allowed: 20 Minutes**

**NOTE:-** Section–A is compulsory. All parts of this section are to be answered on the question paper itself. It should be completed in the first 20 minutes and handed over to the Centre Superintendent. Deleting/overwriting is not allowed. Do not use lead pencil.

**Q. 1** **Circle the correct option i.e. A / B / C / D. Each part carries one mark.**

(i) The study of the properties of isolated nuclei of the atom is called ______.
- A. Plasma physics
- B. Nuclear physics
- C. Electromagnetism
- D. Solid state physics

(ii) What is the radius of the earth?
- A. $1.0\times10^{20}$
- B. $6.9\times10^{8}$
- C. $6.4\times10^{6}$
- D. $1.0\times10^{-4}$

(iii) When two bodies are in motion then the velocity of one body relative to the other is called ______.
- A. Relative velocity
- B. Uniform velocity
- C. Variable velocity
- D. Average velocity

(iv) The product of mass and velocity of a moving body is called ______.
- A. Newton's Second law
- B. Newton's First law
- C. Force
- D. Momentum

(v) The addition of two or more vectors can be represented by a single vector, which is termed as a ______.
- A. Resultant vector
- B. Negative vector
- C. Rectangular component
- D. None of these

(vi) The rotational effect of a force is measured by a quantity known as ______.
- A. Momentum
- B. Torque
- C. Couple
- D. None of these

(vii) An artificial satellite is orbiting around the earth at a height 'h'. The centripetal force acting on it is ______.
- A. $\frac{mv^2}{h}$
- B. $\frac{mv}{R+h}$
- C. $\frac{mv^2}{R+h}$
- D. $\frac{2mv}{R+h}$

(viii) The product of force and distance covered in the direction of force is called______.
- A. Acceleration
- B. Power
- C. Work
- D. Energy

(ix) What is an effort?
- A. A weight lifted by a machine
- B. Force applied on machine for doing work
- C. The ratio of applied force to useful work
- D. None of these

(x) The force that arises due to the force of friction between different layers of a fluid in flow is called ______.
- A. Buoyant force
- B. Viscosity
- C. Limiting force
- D. None of these

(xi) Quantity of heat required to convert 1 kg of a liquid to gaseous state at its boiling point is called ______.
- A. Latent Heat of fusion
- B. Latent Heat of Vaporization
- C. Convection
- D. None of these

(xii) Heat from the sun reaches the earth by ______.
- A. Radiation
- B. Convection
- C. Conduction
- D. None of these

**For Examiner's use only:**

| | |
|---|---|
| **Total Marks:** | 12 |
| **Marks Obtained:** | |

------ 1SA-1107 (L)------

Roll No. [ | | | | | ]

Answer Sheet No. ____________

Sig. of Candidate: ____________

Sig. of Invigilator: ____________

# فزکس۔ ایس ایس سی-I

## حصّہ اوّل (کل نمبر:12)

وقت: 20منٹ

نوٹ: حصہ اوّل لازمی ہے۔اس کے جوابات پرچے پر ہی دیے جائیں گے۔اس کو پہلے بیس منٹ میں مکمل کرکے ناظم مرکز کے حوالے کردیا جائے۔کاٹ کردوبارہ لکھنے کی اجازت نہیں ہے۔لیڈ پنسل کا استعمال ممنوع ہے۔

**سوال نمبر1:** دیے گئے الفاظ یعنی الف / ب / ج / د میں سے درست جواب کے گرد دائرہ لگائیں۔ہر جزو کا ایک نمبر ہے۔

(i) ایٹم کے مرکزی حصے کی خصوصیات کے متعلق علم کو ________ کہتے ہیں۔

الف۔ سالڈسٹیٹ فزکس　ب۔ الیکٹرومیگنیٹزم　ج۔ نیوکلیر فزکس　د۔ پلازما فزکس

(ii) زمین کا رداس (ریڈیس) کیا ہے؟

الف۔ $1.0 \times 10^{-4}$　ب۔ $6.4 \times 10^{6}$

ج۔ $6.9 \times 10^{8}$　د۔ $1.0 \times 10^{20}$

(iii) جب دو اجسام حرکت میں ہوں تو ایک جسم کی دوسرے جسم کے لحاظ سے ولاسٹی کو ________ کہتے ہیں۔

الف۔ اوسط ولاسٹی　ب۔ متحرک ولاسٹی　ج۔ یکساں ولاسٹی　د۔ ریلیٹیو ولاسٹی

(iv) کسی بھی متحرک جسم کی کمیت (ماس) اور ولاسٹی کا حاصل ضرب ________ کہلاتا ہے۔

الف۔ مومینٹم　ب۔ قوت　ج۔ نیوٹن کا پہلا قانون　د۔ نیوٹن کا دوسرا قانون

(v) دو یا دو سے زیادہ ویکٹرز کو جمع کرنے سے حاصل ہونے والے ویکٹر کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ منفی ویکٹر　ب۔ ریکٹینگولر کمپوننٹ　ج۔ ریزلٹنٹ ویکٹر　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(vi) فورس کے کسی جسم کو گھمانے کی استعداد کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ مومینٹم　ب۔ کپل　ج۔ ٹارک　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(vii) ایک مصنوعی سیٹلائٹ سیارہ سطح زمین سے 'h' بلندی پر گردش کر رہا ہے۔اس پر کتنی سینٹری پیٹل فورس عمل کرے گی؟

الف۔ $\frac{2mv}{R+h}$　ب۔ $\frac{mv^2}{R+h}$

ج۔ $\frac{mv}{R+h}$　د۔ $\frac{mv^2}{h}$

(viii) فورس اور فورس کی سمت میں طے کردہ فاصلے کا حاصل ضرب کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ انرجی　ب۔ کام (ورک)　ج۔ پاور　د۔ اسراع (ایکسلریشن)

(ix) ایفرٹ کسے کہتے ہیں؟

الف۔ کام لینے کی خاطر مشین پر لگائی گئی فورس　ب۔ لگائی گئی فورس اور مفید ورک کی نسبت

ج۔ وہ مشین جو بوجھ اٹھاتی ہے۔　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(x) بہاؤ کے دوران مائع یا گیس کی مختلف تہوں کے درمیان مزاحمتی اثر کو کیا کہتے ہیں؟

الف۔ وسکاسٹی　ب۔ لمیٹنگ فورس　ج۔ اچھال کی قوت　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(xi) حرارت کی وہ مقدار جو ایک کلوگرام مائع کو اس کے نقطۂ کھولاؤ پر گیس کی حالت میں تبدیل کرنے کے لیے درکار ہوتی ہے ________ کہلاتی ہے۔

الف۔ کھولاؤ کی مخفی حرارت　ب۔ پگھلاؤ کی مخفی حرارت　ج۔ کنویکشن　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(xii) سورج کی حرارت زمین تک کس عمل سے پہنچتی ہے؟

الف۔ کنویکشن　ب۔ ریڈی ایشن　ج۔ کنڈکشن　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

---

برائے ممتحن :　کُل نمبر: [12]　حاصل کردہ نمبر: [ ]

------ 1SA-1107 (L)------

2011

# PHYSICS SSC–I

**Time allowed: 2:40 Hours** **Total Marks Sections B and C: 53**

**NOTE:- Answer any eleven parts from Section 'B' and any two questions from Section 'C' on the separately provided answer book. Use supplementary answer sheet i.e. Sheet–B if required. Write your answers neatly and legibly.**

**SECTION – B (Marks 33)**

**Q. 2 Answer any ELEVEN parts. The answer to each part should not exceed three to four lines. ( 11 x 3 = 33 )**

(i) Name any six branches of Physics.

(ii) Write a short note on Screw gauge.

(iii) Differentiate between Distance and Displacement.

(iv) Derive $v_f = v_i + at$.

(v) If a wooden block of mass 1.5 kg is pushed along a smooth surface of a table with a force of 6N, find the acceleration of the block.

(vi) Write down any three methods to reduce friction.

(vii) Briefly describe the head to tail rule.

(viii) Briefly write about the states of equilibrium.

(ix) Briefly describe the working of dryer of washing machine.

(x) A motor pulls 2000 kg water in one hour from a 50 m deep well. Find the power of the motor.

(xi) State the principle of lever.

(xii) Define Surface tension.

(xiii) T.V announced $30°C$ temperature of Lahore. How much temperature would be in Fahrenheit and Kelvin scales?

(xiv) Why does tea in a cup become cold earlier ad compared to a teapot?

(xv) What do you known about the hydraulic press?

**SECTION – C (Marks 20)**

**Note: Attempt any TWO questions. All questions carry equal marks. (2 x 10 = 20)**

**Q. 3 (a)** Derive $S = v_i t + \frac{1}{2} at^2$. (3)

**(b)** Explain Newton's Second law of motion with the help of an example. (3)

**(c)** The mass of an astronaut is 100 kg: (4)

(i) What will be his weight on the earth?

(ii) Find its weight on the moon. The value of gravitational acceleration on the moon is $1.6\ ms^{-2}$

**Q. 4 (a)** State Newton's law of gravitation. How can you find mass of the earth with its help? (4)

**(b)** Define Centripetal force. (2)

**(c)** A bowler during playing cricket throws a ball of mass 200 g with a velocity of 20 m / s. Find the kinetic energy of the ball. Also find the amount of work done for throwing the ball by the bowler. (4)

**Q. 5 (a)** What is an Inclined plane? (3)

**(b)** State Archimedes principle. (3)

**(c)** A 50 g metal piece at $95°C$ is put in 250 g water at $17°C$. Final temperature of water is changed to $19.4°C$. Find the specific heat of the metal piece. (4)

------ 1SA-1107 (L)------

2011

# فزکس۔ ایس ایس سی-I

وقت: 2:40 گھنٹے — کل نمبر حصہ دوم اور سوم 53

نوٹ: حصہ "دوم" اور "سوم" کے سوالات کے جوابات علیحدہ سے مہیا کی گئی جوابی کاپی پر دیں۔ حصہ دوم کے گیارہ (11) اجزاء اور حصہ سوم میں سے کوئی سے دو (2) سوال حل کریں۔ ایکسٹرا شیٹ (Sheet-B) طلب کرنے پر مہیا کی جائے گی۔ آپ کے جوابات صاف اور واضح ہونے چاہئیں۔

## حصہ دوم (کل نمبر 33)

سوال نمبر ۲: مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے گیارہ (11) اجزاء کے تین سے چار سطروں تک محدود جوابات لکھیں: (11x3=33)

(i) فزکس کی کوئی سی چھ شاخوں کے نام تحریر کیجیے۔
(ii) سکریو گیج پر مختصر نوٹ لکھیے۔
(iii) فاصلہ اور ڈس پلیسمنٹ میں فرق تحریر کریں۔
(iv) اخذ کریں $v_f = v_i + at$
(v) اگر 1.5 کلوگرام لکڑی کے ایک بلاک کو میز کی ہموار سطح پر 6 نیوٹن کی فورس لگا کر دھکیلا جائے تو بلاک کا ایکسلریشن معلوم کریں۔
(vi) فرکشن کم کرنے کے کوئی سے تین طریقے تحریر کریں۔
(vii) ہیڈ ٹو ٹیل رول مختصراً بیان کریں۔
(viii) ایکوی لبریم کی حالتیں مختصراً تحریر کریں۔
(ix) واشنگ مشین کے ڈرائر کے کام کرنے کو مختصراً بیان کریں۔
(x) 50 میٹر گہرے کنویں میں سے ایک موٹر 2000 کلوگرام پانی ایک گھنٹے میں نکالتی ہے۔ موٹر کی پاور معلوم کریں۔
(xi) لیور کا اصول بیان کریں۔
(xii) سرفیس ٹینشن کی تعریف کریں۔
(xiii) T.V پر لاہور کا ٹمپریچر 30 ڈگری بتایا گیا۔ یہ ٹمپریچر فارن ہائیٹ اور کیلون سکیلز پر کتنا ہوگا؟
(xiv) چائے دانی کی نسبت کپ میں چائے کیوں جلدی ٹھنڈی ہو جاتی ہے؟
(xv) ہائڈرولک پریس کے متعلق آپ کیا جانتے ہیں؟

## حصہ سوم (کل نمبر 20)

(کوئی سے دو سوال حل کیجیے۔ تمام سوالوں کے نمبر برابر ہیں۔) (2x10=20)

سوال نمبر ۳: الف: اخذ کریں: $S = v_i t + \frac{1}{2} at^2$ (3)
ب: نیوٹن کے دوسرے قانون حرکت کی وضاحت ایک مثال کی مدد سے کریں۔ (3)
ج: ایک خلانورد کا ماس 100 کلوگرام ہے:
(i) زمین پر اس کا وزن کتنا ہوگا؟ (ii) چاند پر اس کا وزن معلوم کریں جب کہ چاند پر گریوی ٹیشنل ایکسلریشن کی قیمت $1.6\ ms^{-2}$ ہے۔ (4)

سوال نمبر ۴: الف: نیوٹن کا گریوی ٹیشن کا قانون بیان کریں۔ اس کی مدد سے زمین کا ماس کیسے معلوم کیا جا سکتا ہے؟ (4)
ب: سینٹری پیٹل فورس کی تعریف کریں۔ (2)
ج: ایک باؤلر کرکٹ کھیلتے ہوئے 200 گرام ماس کی گیند 20 میٹر فی سیکنڈ کی ولاسٹی سے پھینکتا ہے۔ گیند کی کائی نیٹک انرجی معلوم کریں۔ نیز یہ بھی بتائیں کہ گیند پھینکتے وقت باؤلر گیند پر کتنا ورک کرتا ہے؟ (4)

سوال نمبر ۵: الف: انکلائینڈ پلین کیا ہوتا ہے؟ (3)
ب: ارشمیدس کا اصول بیان کریں۔ (3)
ج: ایک 50 گرام کے دھاتی ٹکڑے کا ٹمپریچر 95 ڈگری سینٹی گریڈ ہے۔ اسے 250 گرام پانی میں ڈالا گیا جس کا ٹمپریچر 17 ڈگری سینٹی گریڈ تھا۔ آخر میں پانی کا ٹمپریچر 19.4 ڈگری سینٹی گریڈ ہو گیا۔ دھاتی ٹکڑے کی حرارت مخصوصہ معلوم کریں۔ (4)

------ 1SA-1107 (L)------

Roll No. | | | | | | |

Answer Sheet No. ____________

Sig. of Candidate: ____________

Sig. of Invigilator: ____________

# اُردو (لازمی) ۔ ایس ایس سی-I

وقت: 20 منٹ　　　　حصہ اوّل (کل نمبر:15)

نوٹ: حصہ اوّل لازمی ہے۔اس کے جوابات پرچے پر ہی دیے جائیں گے۔اس کو پہلے بیس منٹ میں مکمل کر کے ناظم مرکز کے حوالے کر دیا جائے۔کاٹ کر دوبارہ لکھنے کی اجازت نہیں ہے۔لیڈ پنسل کا استعمال ممنوع ہے۔

**سوال نمبر۱:** دیے گئے الفاظ یعنی الف / ب / ج / د میں سے درست جواب کے گرد دائرہ لگائیں۔ہر جزو کا ایک نمبر ہے۔

(i) 'ایک خادمِ خلق کی کہانی' میں خادمِ خلق کی عمر کتنی بتائی گئی ہے؟

الف۔ تیس سال　ب۔ پچیس سال　ج۔ چالیس سال　د۔ پچاس سال

(ii) سبق 'سویرے جو کل آنکھ میری کھلی' کا مرکزی خیال کیا ہے؟

الف۔ ہر کام کے لیے منصوبہ بندی ضروری ہوتی ہے۔　ب۔ سحر خیزی صحت کے لیے مفید ہوتی ہے۔

ج۔ محنت میں عظمت ہے۔　د۔ درج شدہ تمام

(iii) کسی پودے کو کیڑا لگ جاتا تو نام دیو ________

الف۔ اسے اکھاڑ دیتا　ب۔ اس کا علاج کرتا　ج۔ اسے بیچ دیتا　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(iv) غدر کے وقت شہزادہ ماہ عالم کی عمر کیا تھی؟

الف۔ نو سال　ب۔ گیارہ سال　ج۔ تیرہ سال　د۔ چودہ سال

(v) مرزا محمد سعید ______ کے لیے مطالعہ کرتے تھے۔

الف۔ معلومات　ب۔ دوسروں پر رعب ڈالنے　ج۔ انگریز پر سبقت لے جانے　د۔ درج شدہ تمام

(vi) شاملِ نصاب 'نعت' میں شاعر بہزاد لکھنوی کس شہر جانے کی آرزو کرتا ہے؟

الف۔ مکّہ　ب۔ مدینہ　ج۔ جدّہ　د۔ طائف

(vii) نظم 'کھڑاؤنز' میں شاعر کو کیا ڈھونڈنے کے لیے کئی میل دوڑایا گیا؟

الف۔ مٹر　ب۔ پلاؤ　ج۔ کباب　د۔ آلو گوشت

(viii) نظم 'خواب کی تعبیر' کے شاعر کا نام کیا ہے؟

الف۔ جمیل جالبی　ب۔ جمیل مظہری　ج۔ جمیل الدین عالی　د۔ عالی رضوی

(ix) شاملِ نصاب غزل کے مطابق میرؔ کی ساری جوانی کس میں گزر گئی؟

الف۔ اشک فشانی میں　ب۔ دردمندی میں　ج۔ فقیری میں　د۔ عبادت میں

(x) تانگے والوں کی ہڑتال سے سب سے زیادہ کون متاثر ہوئے؟ (بحوالہ سبق ___ سندباد جہازی)

الف۔ سائیکلوں والے　ب۔ موٹر سائیکلوں والے　ج۔ تانگے کی سواری والے　د۔ گاڑیوں والے

(xi) "وہ" اور "اس" قواعد کی رو سے کیا ہیں؟

الف۔ اسمِ نکرہ　ب۔ اسمِ معرفہ　ج۔ اسمِ ضمیر　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(xii) "دکھاوا" قواعد کی رو سے کیا ہے؟

الف۔ اسمِ صفت　ب۔ اسمِ حاصل مصدر　ج۔ اسمِ موصول　د۔ حرفِ جار

(xiii) "چلنا" ، "جلنا" ، "گانا" قواعد کی رو سے کیا ہے؟

الف۔ مصدر　ب۔ حاصل مصدر　ج۔ اسمِ مشتق　د۔ اسمِ علم

(xiv) "اسلم نے خط لکھا" قواعد کی رو سے کیا ہے؟

الف۔ جملہ اسمیہ　ب۔ جملہ فعلیہ　ج۔ جملہ انشائیہ　د۔ درج شدہ میں سے کوئی نہیں

(xv) وہ حرف جو دو اسموں یا دو جملوں کو آپس میں ملا دے کیا کہلاتا ہے؟

الف۔ حرفِ جار　ب۔ فعلِ تام　ج۔ فعلِ ناقص　د۔ حرفِ عطف

---

برائے ممتحن :　کُل نمبر: 15　حاصل کردہ نمبر: ____

------ 1SA-1103 ------

# اُردو (لازمی) ایس ایس سی-I

2011

وقت: 2:40 گھنٹے | کل نمبر حصہ دوم اور سوم 60

## حصہ دوم (کل نمبر 34)

سوال نمبر۲: الف: مندرجہ ذیل سوالات میں سے بارہ (12) اجزاء کے تین سے چار سطروں تک محدود جوابات لکھیں: (12x2=24)

(i) قبر کے کنارے بیٹھ کر حضور ﷺ نے کیا ارشاد فرمایا؟

(ii) مصنف کے نزدیک عقل اور امید کے دائرہ کار میں کیا فرق ہے؟

(iii) سفارش طلبوں کی اصلاح کیسے کی جاسکتی ہے؟

(iv) جاپانی غیر ملکیوں کو گھر دکھانے سے گریزاں کیوں رہتے ہیں؟

(v) "سند باد جہازی" میں مصنف نے کچھ سیاست دانوں کو تیتر اور بٹیر کیوں کہا ہے؟

(vi) "اور غایتِ گفتار، خدا دکھیہ رہا ہے"۔ میں غایت گفتار سے کیا مراد ہے؟

(vii) نظم "وصال" میں گھڑا ٹوٹنا سے شاعر کی کیا مراد ہے؟

(viii) حضرت ام عمارہؓ کی بہادری کا کوئی واقعہ لکھیے۔

(ix) نظم "خواب کی تعبیر" کا مرکزی خیال تحریر کریں۔

(x) برسات میں ٹپکتی ہوئی چھتیں کیسی لگتی ہیں؟

(xi) بہادر شاہ ظفرؔ نے اپنی غزل میں "باغباں" اور "صیاد" کن لوگوں کو کہا ہے؟

(xii) مولانا حسرتؔ موہانی روز و شب کس کے تصور میں غرق رہتے ہیں؟

(xiii) جگر مرادآبادی کی زبان پر شکوہ اہلِ ستم کیوں نہیں ہے؟

(xiv) میرؔ نے اپنی اشک فشانی کو بوچھاڑ کے مینہ کی طرح کیوں کہا ہے؟

ب: درج ذیل میں سے کوئی سے **پانچ** اجزا حل کیجیے: (5x2=10)

(i) جملے بنا کر تذکیر و تانیث واضح کیجیے: اخبار ، وضع

(ii) متضاد لکھیں: مومن ، دوست

(iii) مترادف لکھیں: حکمت ، بشر

(iv) مندرجہ ذیل محاورات کو جملوں میں اس طرح استعمال کیجیے کہ معنی واضح ہو جائیں:

آنکھیں سفید ہونا ، گوہرِ مراد پانا

(v) "سعید گھر میں موجود ہے۔" کی ترکیب نحوی لکھیے۔

(vi) "مطلع" کی تعریف لکھیں اور مثال دیں۔

## حصہ سوم (کل نمبر 26)

سوال نمبر۳: مصنف، سبق اور اس کے متن کا مختصر حوالہ دیتے ہوئے کسی ایک نثر پارے کی تشریح کیجیے: (1/2+1/2+1+4=6)

الف۔ مُروّت اور لحاظ مرزا کی طبیعت میں بدرجہ غایت تھا۔ باوجودیکہ اخیر عمر میں وہ اشعار کی اصلاح دینے سے بہت گھبرانے لگے تھے، بایں ہمہ کبھی کسی کا قصیدہ یا غزل بغیر اصلاح کے واپس نہ کرتے تھے۔ ایک صاحب کو لکھتے ہیں ''جہاں تک ہو سکا احباب کی خدمت بجا لایا اور اوراقِ اشعار دیکھتا تھا اور اصلاح دیتا تھا۔ اب نہ آنکھ سے اچھی طرح سُوجھے اور نہ ہاتھ سے اچھی طرح لکھا جائے ''۔

ب۔ آٹھویں درجہ میں آکر بازاری لونڈوں کے ساتھ کنکوے کے لیے دوڑ رہے ہو۔ افسوس ہے تمھاری اس ناعقلی پر۔ تم ذہین ہو اس میں شک نہیں لیکن وہ ذہن کس کام کی جس سے آدمی اپنا وقار کھو بیٹھے۔ تم اپنے دل میں یہ سمجھتے ہو میں ان سے محض ایک درجہ پیچھے ہوں اور اب انہیں مجھ کو کچھ کہنے کا حق نہیں ہے۔ میں تمھارے اس خیال کو کبھی تسلیم نہیں کرسکتا۔

**2011**

سوال نمبر ۴: **شاعر اور نظم کا حوالہ دیتے ہوئے کسی ایک نظم پارے کی تشریح کیجیے:** (1/2+1/2+2+2=5)

الف: نہ چھوٹے کبھی یہ دیارِ مدینہ
یہ حسرت سرِ آستاں لے کے جاؤں
جو تڑپا رہا ہے مری زندگی کو
وہی دل کا دردِ نہاں لے کے جاؤں

ب: سہارا دے مجھے جوشِ محبت
کمی جوشِ محبّت میں نہ آئے
نڈر ہو کے مَیں اب دریا میں اتروں
بَلا سے جان جاتی ہے تو جائے

سوال نمبر ۵: **شاعر کا حوالہ دیتے ہوئے کسی ایک غزلیہ جزو کی تشریح کیجیے:** (1+2+2=5)

الف: ہر حال میں رہا جو ترا آسرا مجھے
مایوس کر سکا نہ ہُجُوم بلا مجھے
ہر نغمے نے انھی کی طَلَب کا دیا پیام
ہر ساز نے انھی کی سنائی صدا مجھے

ب: بات کی طَرز کو دیکھو تو کوئی جادو تھا
پر ملی خاک میں کیا سحر بیانی اس کی
سَرگزشت اپنی کس اندوہ سے شب کہتا تھا
سو گئے تم نہ سنی آہ! کہانی اُس کی

سوال نمبر ۶: اپنے دوست کو خط لکھیے اور اپنے علاقے میں سیلاب کی تباہ کاریوں کے بارے میں بتائیں۔ (5)

سوال نمبر ۷: دو دوستوں کے درمیان "مہنگائی" کے موضوع پر ایک مکالمہ تحریر کریں۔ (5)

(یا)

مندرجہ ذیل اقتباس کو غور سے پڑھیے اور آخر میں دیے گئے سوالات کے جوابات اپنے الفاظ میں دیجیے:

اسلام نے لفظ قوم کے معنی بدل دیے ہیں۔ اسلام سے پہلے کے تمام قومی سلسلے، تمام قومی رشتے نسل یا علاقے سے تعلق رکھتے تھے۔ لیکن اسلام نے **لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ** کے تحت ایک نیا روحانی بلکہ خدائی قومی رشتہ قائم کر دیا۔ اسلام کسی سے نہیں پوچھتا کہ وہ ترک ہے یا تاجیک، وہ افریقہ کا رہنے والا ہے یا عرب کا، وہ چین کا باشندہ ہے یا ما چین کا، پاکستان میں پیدا ہوا ہے یا ہندوستان میں، کالے رنگ کا ہے یا گورے رنگ کا، بلکہ جس کسی نے اللہ کی توحید اور محمد رسول اللہ ﷺ کی رسالت کو مان لیا وہ ایک رشتے میں بندھ گیا۔ جس سے اچھا اور پیارا رشتہ اور کوئی نہیں ہے۔

**سوالات:**

الف۔ اسلام نے لفظ قوم کو کتنی وسعت دی ہے؟
ب۔ کیا اسلام میں نسل اور علاقے کا امتیاز جائز ہے؟
ج۔ اسلام میں ترکی کے مسلمان، چین کے مسلمان اور پاکستان کے مسلمان کے درمیان امتیاز قائم ہوگا؟
د۔ کیا گورے مسلمان کو کالے مسلمان پر کوئی فوقیت حاصل ہے؟
ر۔ اس عبارت کا عنوان لکھیے۔

------ 1SA-1103 ------